| | | |
|---|---|---|
| ۴ | خطاب: شیخ الاسلام حضرت مدنی نسبت حسینی کا کامل نمونہ تھے [شیخ الاسلام سیمینار بہاولپور] | |
| ۵ | خطاب: اِس دور کے طحاوی، مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہ اللہ [جامعہ خیر المدارس، ملتان] | |
| ۶ | آخری خطاب [آن لائن] مانچسٹر برطانیہ | |
| ۷ | تحریر: حیات ونزولِ مسیح: مولانا عبید اللہ سندھیؒ اور حضرت شاہ ولی اللہؒ | |
| ۸ | مولانا ڈاکٹر مفتی عبد الواحدؒ: ایک بہت بڑی شخصیت | |
| ۹ | کتاب ''عقائد اہل السنۃ والجماعۃ [مدلل]'' کا مقدمہ [تالیف: مولانا مفتی محمد طاہر مسعود] | |
| ۱۰ | مقدمہ کتاب ''ذکر واعتکاف میں مروجہ بدعات'' [تالیف: شیخ الحدیث مولانا محمد صدیق رحمہ اللہ] | |
| ۱۱ | تحریر: ایمان بالقرآن | |
| ۱۲ | نائیجیریا کا تاریخی مناظرہ، عنوان: مرزا غلام احمد قادیانی کی زندگی | |
| ۱۳ | تاریخی مناظرہ چک ذخیرہ، گوجرانوالہ، عنوان: ایمان بالقرآن | |

## (۱۰)......باب دہم......منظوم خراج عقیدت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | آہ! مولانا علامہ ڈاکٹر خالد محمودؒ | انجم نیازی | |
| ۲ | عقیدت کے پھول | شاہین اقبال اثر | |
| ۳ | منقبت | افضل دھرم کوٹی | |
| ۴ | تو مری تاریخ صد سالہ کا ہے بے شک نقیب | لیاقت فاروقی | |
| ۵ | اے خالد محمودؒ! | اطہر ہاشمی | |
| ۶ | رئیس المناظرین حضرت علامہ خالد محمودؒ | امجد ولی | |
| ۷ | حضرت علامہ خالد محمودؒ کے چند اوصاف | امجد ولی | |
| ۸ | ایک روشن دماغ تھا نہ رہا | سیف اللہ خالد | |
| ۹ | **رثاء فضيلة الشيخ** (عربی) | مولانا عطاء الحق قلبی | |
| ۱۰ | ہو نصیب میں خدایا! اُس کے بزمِ چار یار | مولانا جمیل الرحمٰن عباسی | |

## مجلّہ صفدر ''علامہ ڈاکٹر خالد محمود نمبر'' (جلد دوم) میں شامل اہم عنوانات وواقعات

## (۱۱)......باب یازدہم......آئینہ تحریرات

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | حضور کی اپنی توجہ باطنی نے صحابہ کے دلوں میں اس پختہ علم کے چراغ جلائے، مجددین امت، اکابر | |
| ۲ | اذان شیعہ ائمہ سے منقول نہیں۔ جامعہ اشرفیہ۔ انکارِ ختم نبوت کے لیے لفظ نبوت ضروری نہیں | |
| ۳ | نمازوں کے اوقات، حضرت نانوتوی پر ایک الزام، حضرت علی وحسنین کی سیدنا عثمان سے وفاداری | |
| ۴ | حضرت معاویہ مسلمانوں کی باہمی خونریزی سے طبعاً متنفر تھے، صحابہ اُصولاً بدعت کا موضوع نہیں۔ | |
| ۵ | مکتوب: بنام ارشد صاحب......اقتباس: اسلام میں توبہ، سنجیدگی اور غور کا مقام | |
| ۶ | اقتباس: حضور کی اپنی توجہ نے صحابہ پر یہ علم اُتارا......دیوبندیوں اور بریلویوں میں مسلک کی اُڑان | |
| ۷ | فہرست: جماعت اسلامی، مودودی کی شخصیت، مودودی کا ذہنی نقشہ، جماعت اسلامی کا نیا دین | |
| ۸ | اقتباسات: اسلام میں صحابہ کا مقام ومرتبہ | |
| ۹ | اقتباس: گمراہ فرقوں کے نام چوتھی صدی میں کیوں سامنے آئے؟ | |
| ۱۰ | دارالعلوم مدنیہ بہاول پور سے متعلق | |

## (۱۲)......باب دوازدہم......آئینہ تصاویر

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | جامعہ ملیہ اسلامیہ لاہور میں رہائشی کمرے کے مختلف مناظر | |
| ۲ | جامعہ ملیہ اسلامیہ: داخلی دروازہ، مسجد کا ہال، محراب، کتب خانہ اور صحن | |
| ۳ | سٹی جامع مسجد مانچسٹر (برطانیہ) | |
| ۴ | اسلامک اکیڈمی مانچسٹر (برطانیہ) | |
| ۵ | سٹی مسجد مانچسٹر سے متصل رہائشی کمرہ اور کمرے موجود کتب کی الماری | |
| ۶ | لاہور کے علاقہ سنّت نگر میں رہائشی مکان | |
| ۷ | چند تصانیف کے سرورق | |
| ۸ | ہفت روزہ ''دعوت'' کے چند خصوصی نمبرات اور متفرق شماروں کے سرورق | |
| ۹ | مرقد مبارک (مانچسٹر، برطانیہ) | |
| ۱۰ | دارالعلوم دیوبند، جامعہ ڈابھیل، جامعہ اشرفیہ، مرے کالج، ایم اے او کالج، اسلامک اکیڈمی | |

## مجلہ صفدر ''علامہ ڈاکٹر خالد محمود نمبر'' میں شامل اہم عنوانات و واقعات (جلد دوم)

| | | |
|---|---|---|
| حضور اور حاضر | آئندہ حدیث پر بالکل عمل نہیں کرنا، عجیب انداز | |
| اخلاص کا عجیب واقعہ | رد غیر مقلدیت: سب سے زیادہ کام کس نے؟ | |
| مولانا اوکاڑوی اور علامہ کا طریق مناظرہ، فرق | مخلص ہے تو برا ہے، منافق ہے تو اچھا ہے! | |
| سادگی: دانتوں سے کاٹ کر سیب تناول فرمالیا | صوفی سرور نور اللہ مرقدہ بھی علامہؒ کے شاگرد تھے | |
| رفع یدین پر مناظرے کا قصہ | بغیر ٹیک لگائے سو کر خراٹے لیتے رہے | |
| بلا اجازت گفتگو ریکارڈ کرنے پر تنبیہ | تعزیت تو نقصان پر ہوتی ہے، ہم کامیاب ہیں | |
| امام بخاری بھی صوفی تھے | صحبت کے اثرات بلا اِرادہ بھی پڑ جاتے ہیں | |
| جو صحابہ کو کہو گے، آسمان والے تمہیں کہیں گے | عقیدہ حیات النبی زندہ و جاوید عقیدہ ہے | |
| قاضی زاہد الحسینی رحمہ اللہ کی ایک بات کی تردید | بخاری شریف تقلید کی تحریری شکل ہے | |
| تم لکھو: خطیب بکتا ہے | صحابہ کی تعریف سے باطل کی تردید ہوتی ہے | |
| ''سیاستِ معاویہؓ: زندہ باد'' کا نعرہ | شیعہ مناظر لاجواب ہو گیا | |
| قابل رشک صحت اور اُصولِ صحت | قرآن کی موجودہ ترتیب من جانب اللہ: دلیل | |
| موٹر سائیکل پر کندیاں، فیصل آباد، چنیوٹ کا سفر | شیخ نذیرؒ اہتمام سے علامہ صاحب کو بلاتے | |
| ۱۰ ر جوابات: حاضر دماغی، رسوخ علمی کا واقعہ | سادگی کا واقعہ: ٹرک میں قمیص اتار کر بیٹھ گئے | |
| طبیعت کی خرابی اور علامہ صاحب کا دَم کرنا | مناظرہ چٹیانہ | |
| ایک پروفیسر کو دو لفظی مسکتانہ جواب | نوجوان لاجواب ہو کر چلا گیا | |
| خوش طبعی: ہمیں بھی چابی دیتے ہیں | ایک غیر مقلد کے ساتھ پیش آئے ۳ر واقعات | |
| ختم نبوت کی خاطر ۱۰ اِدن پیدل چلتے رہے | ماہنامہ دارالعلوم میں شائع شدہ مضمون کا اقتباس | |
| مکان اتنا بناؤ کہ صفائی خود کر سکو! | موضوع مناظرہ: مرزا قادیانی گوں کھاتا تھا | |
| نماز میں نبی کریم ﷺ کا خیال آنا | دورانِ مناظرہ روپڑی صاحب کی ''تلقین'' | |
| نمازِ جمعہ کے بعد سنتیں، بھرپور تحقیقی جواب | دارالعلوم حقانیہ کے بارے میں تاثرات | |
| بخاری کی حدیث کا مطالبہ: لاجواب کر دیا | چیلنج قبول کیے، خود کبھی مناظرے کا چیلنج نہیں کیا | |
| قرآن نے سود لینے سے نہیں کھانے سے منع کیا | حضرت علیؓ نے مدینہ کیوں چھوڑا؟ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قاری اشرف صاحب کا علامہؒ سے تعلق | | ۹ر کے عدد سے نہ ٹکرانا، دلچسپ ریاضیانہ نکتہ | |
| ایک بات مجھ سے سیکھ لیجیے: کام وہی ہے جو... | | سادگی و عاجزی: اپنے کپڑے خود ہی دھو لیتے | |
| غائبین کو حاضرین پر ترجیح نہ دی جائے، واقعہ | | مولانا سالم قاسمی کے ادب میں بیان روک دیا | |
| عورت کی امامت: قرآنی نکتہ | | سکھوں کو اسلام میں شامل کرنا آسان ہے، تجزیہ | |
| امت میں اتفاق کے تین نکات | | مسئلہ ختم نبوت کتنا حساس ہے؟ دو جملوں میں | |
| انتہائی تکلیف کے باوجود تشریف لے آئے، واقعہ | | میرا جی چاہا کہ تم سے دوستی لگالوں | |
| علامہ صاحب کے ہاں خواجہ خان محمدؒ کی کرامت | | سادگی اور عاجزی کا ایک واقعہ | |
| عاجزی: سامعین میں بیٹھ کر بیان سنتے رہے | | مزاح کا عجیب واقعہ | |
| یہ اللہ کی سنت ہے! عجیب استدلال | | صاحبِ قبر، آنے پر دنیا کی طرح خوش ہوتا ہے | |
| اگر یہی بات ہے تو میں نہیں جاؤں گا | | تعزیت میں دُعا کے لیے ہاتھ نہ اُٹھائے | |
| صبر و تحمل کا ایک واقعہ | | بعض تبلیغی ساتھیوں کی یہ بات غلط ہے! | |
| اجازت لینے سے پہلے ''اجازت'' | | علامہ تونسوی کی پشت پناہی سے حوصلہ | |
| ابوبکرؓ کی فضیلت: کس چیز سے دِل بھرا ہوا تھا؟ | | وہی معاملہ ہے جو اخبارات میں آرہا ہے | |
| حضرت اوکاڑویؒ نے علامہ کو اساتذہ جیسا سمجھا | | شیعوں نے حضرت ابوہریرہؓ کو چھوڑا تو کیا ہاتھ آیا | |
| ناشتے کا بوجھ ڈالنا گوارہ نہ کیا، بھوکے ہی چل نکلے | | ذبیح اللہ حضرت اسماعیل ہی ہیں، قرآنی اشارہ | |
| تھوڑی دیر کے لیے آپ ''بندے'' بن جائیں | | میاں! توفیل | |
| تمہارے لیے تو حدیث ہی ہے، لاجواب کر دیا | | پکی توبہ کر کے توبہ کے وسیلے سے دُعا کرتے | |
| ۱۵ر سال بعد دیکھتے ہی پہچان لیا، عجیب قصہ! | | مولانا اوکاڑوی کا بیان سنا کرو، علمی گفتگو ہوتی ہے | |
| حق طاقت ہے طاقت حق نہیں! آٹوگراف | | سموسہ: وجہ تسمیہ | |
| عاجزی: وہ ہارے اور اِسلام جیتا | | قاضی شمس ایک آنکھ سے دیکھتے ہیں، نفیس چوٹ | |
| عبرانی زبان میں یہودی سے چار گھنٹے مناظرہ | | بلا مراجعتِ کتب باحوالہ لکھتے چلے جاتے | |
| دورانِ تصنیف تعویذ سر پر رکھ لیتے! | | کاغذ ضائع نہ ہونے دیتے | |
| بھلا قضائے حاجت کا یہ کوئی موقع تھا، واقعہ | | مولانا اعظم طارق شہیدؒ کی رہائی کے لیے کوشش | |
| دو اہم نصیحتیں | | دماغی کام والوں کو مچھلی کھاتے رہنا چاہیے | |

| | | |
|---|---|---|
| دال چاول یا چاول دال! ایک واقعہ | لوگوں کی تین قسمیں ہوتی ہیں، حکیمانہ ملفوظ | |
| صحابہؓ پر کتنا اعتماد ہے؟ جواب دے کر رو پڑے! | انسانوں کے لیے زمینی مثال، ایک واقعہ | |
| مزاح: رات کے لیے بھی یہی نمبر ہے! | آپ کے دادا نے تو پہلے ہی صلح کر لی تھی | |
| اللہ کے لیے مجھے معاف کر دیں، عاجزی کا واقعہ | شغفِ صوم وصلوۃ | |
| مولانا حق نواز جھنگوی تحکیم والے ہیں | بصیرت کا ایک یادگار واقعہ | |
| امام المنافقین کہاں چلے گئے؟ | اتنی بھیڑوں میں ایک مینڈھا بھی تو ہونا چاہیے | |
| بنیادِ اسلام چیزوں کا صدیق اکبرؓ سے گہرا تعلق | فدک: بی بی کیوں ناراض ہوتیں؟ انوکھا جواب | |
| شانِ عمر اور مقام عمرؓ، ایک اہلحدیث عالم کا قصہ | مماتی لوگ یا تو تقیہ کرتے ہیں یا سمجھ ہی اتنی ہے | |
| عقائد کی محنت اولیاء کے عنوان سے کرنا مفید ہے | قاضی مظہرؒ اکابر کا مسلک ہی پیش کرتے ہیں | |
| حضرت گنگوہیؒ مسلکِ اہل سنت کی ریڑھ کی ہڈی | سنی تحریک طلبہ کو مضبوط بناؤ! | |
| شدید تھکاوٹ میں بھی تکیوں پر بیٹھ کر خطاب | حضرت حسینؓ اکیلے کیوں گئے تھے؟ جواب | |
| روحانی لائن والا نبی کیسے؟ عجیب نکتہ | صاحبزادہ طارق ملتان کے بارے تعزیتی کلمات | |
| چند ملفوظات | علامہ صاحب کا ایک بڑا اِعزاز | |
| اتحاد کے نعرے نے نقصان پہنچایا | دنیا چاند پر پہنچ گئی اور مولوی استنجے کے مسئلے | |
| شیعہ عالم مولوی اسماعیل گوجروی کو لاجواب کر دیا | صاحبِ مشکوۃ امامؒ سے کیوں روایت نہیں لائے | |
| آپ تیسری دلیل پر پہنچ گئے؟ | وقت کا انور شاہ چلا، جنازے پر خطاب | |
| کبھی اتنے نہیں کھائے جتنے آپ نے کھلا دیئے | ''فقہ محمدی: زندہ باد'' کا نعرہ، نکتہ | |
| تگڑے مولوی بنو! | وجوبِ مدح صحابہ کی تین وجوہات | |
| بیسیوں کتب مگر صاحبِ کتاب کے حالات نہیں | مستجاب الدعوات: دو واقعات | |
| ہر گھر کا کوئی دروازہ، دروازۂ نبوت صحابہ ہیں | **اقیموا الصلوۃ** میں قیام لپٹا ہوا ہے | |
| مکہ مدینہ کو ایک کرنے کی حکمت، نکتہ | لا نبی بعدی کا اثبات: العلماء ورثۃ الانبیاء | |
| یعقوبؑ کے ارشاد سے ماتم پر استدلال کا جواب | دھوم مچا دو کہ حدیث کا تعلق قرآن سے ہے | |
| اکابر پر اتنا اعتماد رکھو کہ پہاڑ ہل جائے آپ نہ ہلیں | مناظرے کو فتنہ کہنا مسلکِ دیوبند کے خلاف ہے | |
| پیر اور مولوی کی بات لوگ بلا دلیل بھی مانتے ہیں | اکابر وہی ہیں جن کے المہند پر دستخط ہیں | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مروجہ مجالس ذکر سے متعلق موقف | | ردِ قادیانیت پر سب سے زیادہ سپورٹ کشمیر سے | |
| لوثابت کردیا۔ عیسائی پادری ہکا بکا رہ گیا | | **من کنت مولاہ** فضائل سے ہے نہ کہ عقائد سے | |
| **اذا الشمس کورت**، شمس قادیانی کو جواب | | قرنی: صدیق کی ق، عمر کی ر، عثمان کا ن، علی ی | |
| اِس صدی کے مجدد کون؟ حیرت انگیز خدائی مدد | | علمی تنقید اور مذاکرہ ومناظرہ کی ضرورت | |
| ابھی نصابی کتب پر توجہ دو! | | ایک مرتبہ پھر ملو! میں بھی امرتسری ہوں | |
| نکتہ: حدیث درحقیقت سنت کی تاریخ کا نام ہے | | امت کے علمی تسلسل کی مثال | |
| اکابر کے علوم ومعارف پر کام کرنے والے.... | | علامہ صاحب بڑے قیمتی شخص، مولانا محمد صدیق | |
| تمہارا سوال پسند نہیں آیا | | قیام کہاں ہوتا ہے؟ دلچسپ جواب | |
| تیری ماں تو تیرہ سال پہلے بھی مری تھی | | آؤ سکھو! کچھ سکھاؤتے کچھ سکھو! | |
| جن کو سنائی ہی اونچا دے، اُنھیں کیا سمجھایا جائے | | حبشیوں نے علامہ صاحب کو کندھوں پر اُٹھالیا | |
| عالم ارواح، ناسوت، ملکوت، لاہوت، جبروت | | ہفت زبان خطیب تھے | |
| **انا نحن نزلنا** سے ختم نبوت پر عجیب استدلال | | امام اہل سنت علمی نکات سن کر حیران رہ گئے | |
| آپ تو باتوں والے ہیں، غیر مقلد کو جواب | | گوشت خود پکا لیتے تھے | |
| مزاحیہ: حکومت نے شیعہ عقائد پر پابندی لگادی | | مولانا مفتی جمیل تھانوی کا علامہؒ پر علمی اعتماد | |
| چند اہم باتیں | | مسئلہ حاضر ناظر پر گفتگو کا ایک انوکھا انداز | |
| آلِ رسول کا احترام، عجیب مثال | | قدرتی پودے بے ترتیب، مرزائی کو جواب | |
| خواب ناموں والا قرآن، انوکھا جواب | | غائبانہ جنازہ پر مناظرہ، حیرت انگیز جواب | |
| حدیث کے بغیر قرآن پر عمل ناممکن، عجیب انداز | | نظریہ وحدتِ ادیان کی تردید | |
| غیر نبی کے نام کے ساتھ علیہ السلام | | شبِ معراج موسیٰ نے بار بار واپس کیوں بھیجا؟ | |
| کافر کو مسلمان سمجھنے والے کا کفر طے ہے | | صحابہ اپنے اجماع میں معصوم ہیں | |
| قادیانی مبلغ جلال الدین کو لاجواب کردیا | | انبیاء کا دماغ دِل کے تابع ہوتا ہے، دلیل | |
| پہلا اجتماعی ماتم برادرانِ یوسف نے کیا | | قرآن کی شان، یہ عاجزی کو قبول نہیں کرتا | |
| حجاج کی تلوار اور ابن حزم کا قلم دونوں بے لگام | | خدا انبیاء کی لغزش پر خاموش صحابہ کی لغزش پر وکیل | |
| آمین کہہ کر پڑھی پڑھائی فاتحہ لے لو! قرآنی دلیل | | امام ابوحنیفہ کی منقبت اور دفاع | |

| | | |
|---|---|---|
| فقہ حنفی کی اہمیت ودفاع | اوپر والا بہتر ہے یا نیچے والا؟ عیسائی کو جواب | |
| آٹھ تراویح پر مسیحی اعتراض | مولانا محمد یونس جون پوریؒ کے بارے میں | |
| صحابہؓ کے ایسے واقعات زمانہ تربیت کے ہیں | یہودی سوچ: مشن خونی رشتے پر، اسلامی سوچ:.. | |
| جسے خدا مارے وہ حرام، جسے تم مارو وہ حلال؟ | کل ۸۰/مسائل ہیں، سمجھ کر یاد کرلو! | |
| حضرت معاویہؓ کے بارے میں کیا عقیدہ ہے؟ | حضرت علی وحسنینؓ نے گردنیں کٹوائیں، تم بھی. | |
| حفاظتِ قرآن کا مطلب | اِنکارِ حدیث کے مختلف پیرائے | |
| حدیث وسنت میں فرق | علامہ خالد محمود کا علم درجۂ اجتہاد کو پہنچا ہوا ہے | |
| خواب میں مسئلہ بتادیا | سماعِ اموات یا سماعِ احیاء؟ | |
| ضعیف حدیث صحیح کے قریب ہے نہ کہ موضوع کے | قرآن پاک کا مختصر ربط | |
| شبِ معراج اجسادِ انبیاء کہاں تھے؟ | خلافتوں کو عام تقسیم کرنا بدعت کو جنم دینا ہے | |
| میں نہیں بولتا میرا ایمان بولتا ہے | اہل سنت نے غلط عقیدہ بنالیا: مطالعہ نہیں کرنا | |
| ہم نے خود اپنی راہیں تلاش نہیں کیں | فہم امت کے تسلسل سے وابستگی ضروری ہے | |
| اسلاف پر اعتماد نجات کا واحد راستہ | مولانا فاروقی ومولانا اعظم طارقؒ سے ملاقات | |
| قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دلانا دو وجہ سے ممکن ہوا | سپریم کورٹ کے جج اور سادگی کی انتہا | |
| غیر المغضوب علیہم کے بعد کیا پڑھوں؟ | کچھ لوگ چائے پیتے ہی میٹھے کے لیے ہیں | |
| سردخانہ، سہ ردخانہ | علم در کلّہ، زر در پلہ | |
| یزید **مغفور لھم** میں سے ہے تو فاسق کیوں؟ | ہم پر اکابر کا جو قرض تھا، ہم نے چکادیا | |
| شیعہ اور غیر مقلدین میں قدرِ مشترک | تقیہ مان لو! اور عمل شروع کردو! شیعہ کو جواب | |
| لفظ صحابی اہل سنت کی اصطلاح ہے | پھر کیا ہوا؟ ایک شاندار اُصول | |
| شیعہ وسنی دونوں کے ہاں پنج تن کا مصداق | دشمنان صحابہ کو ساتھ ملانا کب جائز ہے؟ | |
| مولانا فضل الرحمٰن کو قیمتی مشورہ | علامہ علی شیر حیدری کی پریشانی اور علامہ کا مشورہ | |
| ہر صحابی خلیفہ راشد نہیں ہوسکتا | حضرت علی کی خلافت کیسے منعقد ہوئی | |
| حضرت علیؓ اہل بیت میں سے ہیں | حدیث: **اثنا عشر خلیفة** | |
| پانچ مبادیٔ بدعت | اجتماعی قرآن خوانی، تیجہ وغیرہ | |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنازہ کے بعد اجتماعی دعا | | مساجد میں محافل حمد ونعت | |
| یوم معاویہؓ منانے کا حکم | | هو من الطلقاء کا جواب | |
| معاویہ: نام اور معنی | | روایت لا اشبع الا بطنه | |
| خال المؤمنین | | بریلویت کا تعارف | |
| بریلویت کی طرف منسوب افراد کی اقسام | | عقائد خمسہ اور بدعاتِ عشرہ | |
| بریلویوں کے پیچھے نماز کا حکم | | بارہ ائمہ کے نام، کنیت اور وفات وغیرہ | |
| ائمہ کی صفات | | عقیدہ امامت اکابر اہل سنت کی نظر | |
| چند شبہات کا ازالہ | | حدیث کا علم سب سے زیادہ امام ترمذی کے پاس | |
| قیامت کب آئے گی؟ شیعہ کو جواب | | دو چیزیں، کتاب وسنت، یہ روایت صحاح ستہ میں | |
| امام کے پیچھے فاتحہ نہ پڑھنے والے کا نقصان نہ ہوا | | حضرت جابر نے کہاں سے لیا؟ غیر مقلد کو جواب | |
| بڑا اُصول: اپنی جڑوں سے چلو | | امام طحاویؒ نے حدیث سمجھنا سکھایا ہے | |
| اہل بدعت کا عقیدہ، حضور کو قرآن سے کچھ نہ ملا | | قرآن پاک کی ترتیب کے چھ نمبر یاد کرلو! | |
| واقعہ قرطاس، کاغذ لانے کی ذمہ داری کس کی تھی؟ | | اہم نصیحت: پھر بھی وہ صحابی ہے | |
| بدعت اور گمراہی کی ابتدا صحابہؓ کے بعد سے | | صحابہ کا درجہ صحبت کی وجہ سے | |
| صحابہ کے پیچھے چلنے والے تابعین، باقی خارجین | | حضورؐ کی خاموشی والے فعل پر نکیر والا گستاخ ہے | |
| آنکھ ذرہ مٹی نہیں اٹھا سکتی، نبوت ذرہ گناہ نہیں.... | | اسلامی جسم بدعت کی چھلڑ برداشت نہیں کرسکتا | |
| ہم اندھیرے کی پیداوار نہیں | | ہمارا مذہب طے شدہ ہے | |
| اکابر اہل سنت دیوبند نے اپنے خیالات نہیں دیئے | | حضرت مدنی کے دم قدم سے مسلک کو تحفظ | |
| تعزیت کا نہیں تجدید عہد کا جلسہ ہے | | مولانا اوکاڑوی نے دین کو امانت سمجھا، حق ادا کیا | |
| فرشتوں میں غیر مقلدیت نہیں | | مولانا اوکاڑوی کے کام سے بے حد خوشی ہوئی | |
| مناظرہ میں جانے سے پہلے کی دعا | | دین اسلام میں عقائد کی اہمیت | |
| اعتکاف میں نماز وتر اوتراویح کے علاوہ اجتماعی عمل | | مرزا نے الفاظ گھڑ کر حدیث میں شامل کردیئے | |
| مناظرہ نائیجیریا میں مولانا کرم الدین کا ذکر | | چکوال کی مٹی میں محبتِ صحابہ کی تاثیر موجود ہے | |

☆......☆......☆......☆

# اسلامی عقائد کورس کے تحریری نکات

پیش لفظ حمزہ احسانی

# اسلامی عقائد کورس کے ''تحریری نکات'' کی اشاعت

''الاحسان اکیڈمی لاہور'' کے زیرِ اہتمام مورخہ ۱۴ر تا ۲۸ر شعبان ۴۲ھ پندرہ روزہ ''اسلامی عقائد کورس'' بذریعہ واٹس ایپ منعقد ہوا۔ جسے الحمدللہ توقع سے بڑھ کر پذیرائی ملی۔ اِس کورس کا اصل مقصد سکولز، کالجز اور یونیورسٹیز کے طلبہ وطالبات اور عام مسلمانوں کو اسلامی عقائد سے آگاہ کرنا تھا۔ اِس لیے اُسلوب، اَنداز اور مواد وغیرہ میں اُنھیں ملحوظ رکھا گیا۔ کورس کے دو حصے تھے: پہلا حصہ مبادیات پر اور دوسرا عقائد پر مشتمل تھا۔ ہر حصے کے اسباق کو مختلف عنوانات میں تقسیم کر کے ہر عنوان سے متعلق مختصر تحریری نکات تیار کیے گئے تھے۔ کورس کے شرکاء کو باقاعدہ داخلہ نمبر جاری کر کے واٹس ایپ مجموعہ میں شامل کیا گیا۔ روزانہ دن ۱۱ر بجے متعلقہ سبق کے تحریری نکات کورس کے شرکاء کو گروپ میں پیش کیے جاتے تھے، اور اُس کے بعد صوتی پیغام (آڈیو ریکارڈنگ) کی صورت میں سبق بھیجا جاتا تھا۔ (سبق کا یومیہ دورانیہ صرف ۱۵ر منٹ تھا۔ یوں ۱۵ر دن میں ہر روز ۱۵ر منٹ سبق ہوا۔)

اس کے ساتھ ہی سبق سے متعلق ایک تحریری سوال نامہ دیا جاتا تھا، جس کا جواب سبق میں ہی موجود ہوتا تھا۔ کورس کے شرکاء اپنی سہولت کے مطابق دن میں کسی بھی وقت سبق سنتے اور پھر سوال نامہ حل کر کے رات ۹، ۱۰ر بجے تک جواب جمع کرا دیتے تھے۔ انھی جوابات کی بنیاد پر شرکاء کی یومیہ حاضری لگتی تھی اور انھی کی روشنی میں سب کا نتیجہ تیار ہوا۔ اور اسناد وانعامات دیئے گئے۔

کورس کے کئی شرکاء نے اپنی تجاویز میں اسباق کے تحریری نکات کو طبع کرانے کا مشورہ دیا۔ تا کہ وہ یاد دہانی کے طور پر محفوظ رہیں اور بوقت ضرورت مراجعت ہو سکے۔ اور اگر کوئی یہ کورس پڑھانا چاہے تو اُس کے لیے آسانی ہو۔ لہٰذا اُن کے مشورہ پر عمل کرتے ہوئے یہ تحریری نکات (ترمیم وتصحیح کے ساتھ) شائع کیے جا رہے ہیں۔ یاد رہے کہ یہ مکمل اسباق نہیں، نہ ہی اسباق کا پورا خلاصہ ہیں۔ بلکہ صرف چند مختصر اور مجمل نکات ہیں۔ جن کی تفصیل وتشریح آڈیو اسباق میں کورس کے شرکاء کے پاس موجود ہے۔ اِن نکات کو اُنھی اسباق کی روشنی میں سمجھا جا سکتا ہے۔

(مکمل اسباق حاصل کرنے کے لیے ٹیلی گرام لنک: https://t.me/aqaid_1442_2021)

اللہ تبارک وتعالیٰ اس کورس کا فیض عام وتام فرمائیں، تمام معاونین، منتظمین اور متعلقین کو سلامت با کرامت رکھیں اور اہل حق کی تمام نیک کاوشوں کو اپنی بارگاہ میں قبول فرما کر دنیا میں نافع ومفید اور آخرت میں باعث نجات وبلندی درجات فرمائیں۔ آمین ☆☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حصہ اول....مبادیات

## ۱- دین کی ضرورت:

دین کا معنی: طریقہ، راستہ۔ یعنی زندگی گزارنے کے طریقے کو دین کہا جاتا ہے۔

۱- انسان دنیا میں موجود ہے، اِسے کس نے پیدا کیا اور کیوں پیدا کیا؟ یہ دین بتائے گا۔

۲- اللہ تعالیٰ نے انسانوں اور جنوں کو صرف اپنی عبادت کے لیے پیدا کیا ہے۔[ذاریات:۵۶]

عبادت کیا ہے؟ یہ بتانے کے لیے اللہ تعالیٰ نے دین عطا فرمایا ہے۔

۳- انسان جسم وروح کا مجموعہ ہے۔ روح کی ضروریات کیا ہیں؟ یہ بات دین بتائے گا۔

۴- کائنات کی ہر چیز کے مالک اللہ تعالیٰ ہیں۔ اُن کی ملکیت میں ہم نے کیا چیز استعمال کرنی ہے، کیا نہیں اور کون سی چیز کیسے استعمال کرنی ہے؟ یہ اُنھی سے پوچھنے کی ضرورت ہے۔ اور یہ دین بتائے گا۔

۵- کن کاموں سے دنیا کا نظام ٹھیک رہے گا اور کن سے بگڑے گا؟ یہ بھی دین بتائے گا۔

۶- کن چیزوں سے برکت ہوتی ہے اور کن سے نحوست؟ یہ بات بھی دین ہی بتائے گا۔

۷- اللہ تعالیٰ نے انسان کو اچھے اور برے کام کرنے کی طاقت دی ہے۔

اچھے کام کرنے والوں کے لیے انعام، برے کام والوں کے لیے سزا ہے۔

اللہ تعالیٰ کے نزدیک کون سے کام اچھے اور کون سے برے ہیں؟ یہ دین سے پتہ چلے گا۔

اِس لیے ہمیں ایک دین کی ضرورت ہے۔ اور ہمارا دین اسلام ہے۔

فائدہ: مذہب کا لفظ عموماً دین کے معنی میں استعمال ہوتا ہے۔ اِس اعتبار سے دونوں مترادف ہوئے۔ لیکن کبھی مذہب کا لفظ ''شریعت'' یا ''مسلک'' کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ہے۔ پھر فرق ہوگا۔

## ۲- ہم کون ہیں؟

دنیا میں بہت سے دین اور مذہب ہیں۔ مختلف عقیدے اور نظریے ہیں۔

ہم بھی ایک مذہب اور دین کے ماننے والے ہیں۔

دوسرے سب مذاہب اور عقیدوں میں ہمیں اپنی پہچان کی ضرورت ہے۔

ہماری پہچان یہ ہے کہ ہم مسلمان ہیں۔

مسلمان کی پہچان اسلام سے ہوتی ہے۔

اور اسلام کی پہچان اسلامی عقیدوں سے ہوگی۔

اِس لیے اسلامی عقیدوں کا جاننا اور ماننا ضروری ہے۔

## ۳- اسلام کیا ہے؟

اسلام دین فطرت ہے۔ یعنی زندگی گزارنے کا فطری طریقہ ہے۔

اسلام کا لفظی معنی ہے: سر جھکا دینا۔ تابع بن جانا۔ یعنی اپنے آپ کو مکمل طور پر اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دینا اور ہر پہلو سے تابعدار بن جانا۔

اصطلاحی معنی: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جو تمام چیزیں اور حقیقتیں اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے، اُن کی تصدیق کرنا اور انھیں حق مان کر قبول کرنا۔

ایمان و اسلام میں فرق: ایمان کا تعلق ان چیزوں سے جن کی دِل سے تصدیق کی جاتی ہے۔ اسلام کا تعلق اُن چیزوں جن پر جسم واعضاء سے عمل کیا جاتا ہے۔ لیکن قرآن وسنت میں ایمان واسلام کو ایک دوسرے کے معنی میں بھی استعمال کیا گیا ہے۔ ہماری مراد بھی اسلام سے ایمان ہی ہے۔

ایمان واسلام کے مقابل کفر ہے۔ کفر کا لغوی معنی: انکار کرنا، چھپانا، ناشکری کرنا۔

شرعی معنی: نبی کریم ﷺ سے یقینی ثابت شدہ چیزوں میں سے کسی کا انکار کرنا۔

۱- اسلام ایک مکمل ضابطہ حیات ہے جو دنیا وآخرت میں کامیابی کا ضامن ہے۔

۲- تحریف وتبدیلی سے صرف اسلام ہی محفوظ ہے۔

۳- دلائل کی روشنی میں صرف اسلام دین حق ہے۔

۴- اسلامی احکام کے دو بڑے حصے:

ا: ایک کا تعلق دِل ودماغ سے ہے۔ جسے عقیدہ کہا جاتا ہے۔

۲: دوسرے کا تعلق جسم واعضاء سے ہے۔ جسے عمل کہتے ہیں۔

## ۴- عقیدہ کسے کہتے ہیں؟

عقیدے کا لفظی معنی ہے: گرہ۔ جیسے عقدِ نکاح، نکاح کی گرہ۔

عقیدہ: دِل کی گرہ۔ دِل میں کسی چیز کا یقین جما لینا۔

عقیدہ: دین کی وہ بات جسے دِل میں پختہ کر لیا جائے۔

موت کے بعد ہمیشہ آرام سے رہنے یا ہمیشہ عذاب میں رہنے کا مدار جس چیز پر ہے، اسے عقیدہ کہتے ہیں۔عقیدے صحیح ہوئے تو ہمیشہ راحت۔ورنہ ہمیشہ عذاب۔

عقیدے میں صرف ایک بات درست ہوتی ہے۔

سب انبیاء، تمام صحابہ، چاروں فقہاء، کل محدثین، سارے اولیاء سب کے عقیدے ایک ہی ہیں۔

## ۵-اسلام کے ضروری عقائد کیا ہیں؟

اللہ تعالیٰ کے احکامات دو طرح کے ہیں:

ا: دِل سے ماننے والے۔ ۲: عمل کرنے والے

ہم تک احکامات پہنچنے کے دو درجے ہیں:

ا: قطعی یعنی یقینی درجہ۔ ۲: ظنی یعنی اطمینان کا درجہ۔

دِل سے ماننے والی جو چیزیں حضور ﷺ سے ہم تک یقینی درجے سے پہنچی ہیں، وہ سب کے سب اسلام کے ضروری عقیدے ہیں۔اُنھیں مانے بغیر انسان مسلمان نہیں رہ سکتا۔

ضروری عقیدوں کو تفصیل سے بیان کیا جائے تو بہت سے ہیں۔

اگر مختصر کیا جائے تو ایمانِ مفصل میں ۶/ (یا ۷/ سمجھ لیں) عقیدوں کا تذکرہ ہے۔

مزید مختصر کیا جائے تو تین (۳) بنیادی عقیدے ہیں:

ا: توحید ۲: رسالت ۳: قیامت

اس سے بھی مختصر کریں تو کلمہ طیبہ میں دو (۲) چیزوں کا تذکرہ ہے:

ا: توحید ۲: رسالت

اور اس سے بھی مختصر کیا جائے تو عقیدہ توحید ''لا الہ الا اللہ'' ہی سب عقائد کی بنیاد ہے۔

## ۶-عقائد کی اہمیت وضرورت:

ا-انسان کے پاس اپنا کچھ نہیں۔سب کچھ دینے والی ذات کا شکر ادا کرنا ضروری ہے۔

شکر ادا کرنے کا پہلا درجہ: اُس ذات کے بارے میں صحیح عقیدے اپنانا۔

۲-انسان کو پیدا کرنے کا مقصد: اللہ تعالیٰ کو پہچان کر اُن کی عبادت کرنا۔[ذاریات:۵۶]

عقیدہ درست کیے بغیر اللہ تعالیٰ کی پہچان ناممکن ہے۔

۳-ہمیشہ کی کامیابی اور ناکامی یعنی جنتی اور جہنمی ہونے کا مدار عقیدہ ہے۔

۴-عقیدہ بنیاد اور اساس ہے۔اور بنیاد کے بغیر کوئی چیز باقی نہیں رہتی۔

۵-قرآن پاک کی اکثر آیات عقیدے سے متعلق ہیں۔
۶-ہر نبی نے سب سے زیادہ تاکید عقیدے درست کرنے کی فرمائی ہے۔
۷-عقیدے کی معمولی غلطی انسان کو ہمیشہ کے عذاب کا مستحق بنادیتی ہے۔
۸-عقیدہ کردار کا سرچشمہ ہے، افکار کی تبدیلی سے اعمال میں انقلاب آتا ہے۔
انسان کے اعمال وحرکات اس کے خیالات کے گرد گھومتے ہیں۔
اور خیالات کی اصلاح عقیدے سے ہی ہوسکتی ہے۔
حدیث شریف میں ہے کہ اگر دِل صحیح ہوجائے تو سارا بدن صحیح ہوجاتا ہے۔[بخاری]
۹-عمل کی کوتاہی کی معافی ہوسکتی ہے۔لیکن عقیدے کی خرابی معاف نہیں ہوگی۔[نساء:۴۸]
۱۰-انسان کی روحانی، اخلاقی اور تمدنی ترقی میں عقیدہ کی خرابی بڑی رکاوٹ ہے۔
اِس لیے انسانیت کی سب سے بڑی ضرورت عقیدے کی اصلاح ہے۔
۱۱-عقیدہ ہر وقت کی ضرورت ہے۔جسے ایک لمحہ کے لیے بھی نہیں چھوڑا جاسکتا۔[نحل:۱۰۶]
۱۲-دین کا پہلا امتیاز اور نمایاں شعار عقیدہ پر اصرار ہے۔
۱۳-عقیدے کی خرابی اللہ تعالیٰ کے غیض وغضب کو دعوت دینے کا انتہائی سبب ہے۔
۱۴-عقیدہ بیج کی طرح: بیج اچھا تو پھل بھی اچھا، بیج خراب تو پھل بھی خراب۔
۱۵-عقیدہ اکائی ہے۔اعمال اُس اکائی کے صفر۔
۱۶-قرآن پاک نے خراب عقیدے والے کو ناپاک اور نجس کہا ہے۔[توبہ:۲۸]
۱۷-عقیدہ عمل پر اُبھارتا ہے۔
اللہ تعالیٰ کو ماننے والا ہی اُن کو راضی کرنے کی فکر کرے گا۔
رسول ﷺ کو ماننے والا ہی اُن کی اطاعت بجالائے گا۔

## ۷-عقائد سے ناواقفیت کا نتیجہ:

۱-صحیح عقیدوں کا ماننا فرض ہے۔اور واقفیت کے بغیر ماننا ممکن نہیں۔
۲-صحیح عقیدوں سے ناواقفیت گویا اللہ تعالیٰ سے ناواقفیت ہے۔
۳-صحیح عقائد کا علم نہیں ہوگا تو صحیح اسلام کا علم نہیں ہوگا۔
نتیجہ: انسان اسلام سے محروم رہ جائے گا۔
ہمیشہ کی نجات سے محروم رہ جائے گا۔
۴-عقیدوں کا علم نہیں ہوگا تو منعم ومحسن ذات کا شکر ادا کرنے سے محرومی ہوگی۔

## ۸- دینی معاملات میں عقل کا درجہ:

۱- عقل معیار نہیں خادم و مددگار ہے۔ معیار صرف وحی الٰہی ہے۔

۲- انسان کے دنیا میں آنے کا مقصد: اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے والے کام کرنا۔

عقل کے ذریعہ اللہ تعالیٰ کی پسند یا ناپسند معلوم نہیں کی جا سکتی۔

۳- اللہ تعالیٰ نے انسانوں کی عقلیں مختلف بنائی ہیں۔

اگر دینی معاملات عقل کی بنیاد پر ہوں تو پھر ہر انسان کی الگ راہ ہوگی۔

۴- انسان کو عبادت کے لیے پیدا کیا ہے۔ یہ اِس کا مقصد اصلی ہے۔

اِس لیے اِس میں وحی سے راہ نمائی فرمائی۔ تا کہ مقصدِ اصلی فوت نہ ہو جائے۔

۵- انسان کی عقل خواہشات کے تابع ہو کر بھی فیصلے کرتی ہے۔

اگر عقل کے مطابق دین پر عمل ہو تو اُس میں بھی خواہشات غالب ہو جائیں گی۔

۶- بچہ بعض اوقات ایک مفید چیز کو کم عقلی کی وجہ سے مضر اور مضر کو مفید سمجھتا ہے۔

انسان بھی ناقص عقل سے دین میں مضر چیز کو مفید خیال کرے گا۔

۷- عقل بہت کام کی چیز ہے، مگر جب تک اپنے دائرے میں رہے، جیسے سونا تولنے کا پیمانہ۔

## ۹- عقیدے کے بغیر عمل:

۱- عقیدہ بنیاد اور جڑ ہے۔ اِس لیے عقیدہ کے بغیر عمل ایسے ہے:

۱- جیسے روح کے بغیر جسم۔

۲- جیسے اکائی کے بغیر صفر۔

۳- جیسے تنے کے بغیر شاخیں۔

۴- جیسے بنیاد کے بغیر عمارت۔

۲- قرآن پاک نے کافروں کے اعمال کی مثال دی ہے:

جیسے صحرا میں انسان ریت کو پانی سمجھتا ہے۔ لیکن حقیقت میں پانی نہیں ہوتا۔ [نور: ۳۹]

۳- قرآن پاک کہتا ہے:

عقیدہ صحیح نہ ہو تو بیت اللہ شریف اور حاجیوں کی خدمت جیسے اعمال بھی ضائع۔ [توبہ: ۱۹]

۴- قرآن پاک میں ہے:

بدعقیدہ پر اللہ تعالیٰ نے جنت کا پانی اور رزق بھی حرام کر دیا ہے۔ [اعراف: ۵۰]

۵- جیسے تیز آندھی میں راکھ اُڑ جاتی ہے، ایسے بدعقیدہ کا عمل بھی اُڑ جاتا ہے۔[ابراہیم:۱۸]

## ۱۰- مدارِ نجات عقائد کیوں؟

۱- انسان اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لیے پیدا ہوا۔

عبادت کا مطلب ہے: عبد بننا۔ اور عقیدہ صحیح کیے بغیر عبد بننا ممکن نہیں۔

۲- انسان کی پیدائش کا اصلی مقصد اللہ تعالیٰ کی پہچان وعبادت ہے۔[ذاریات:۵۶]

اور صحیح عقیدہ جانے اور مانے بغیر پہچان ناممکن ہے۔

۳- جیسے جعلی نوٹ ناقابل قبول ہے، ایسے ہی جعلی عقیدہ بھی ناقابل قبول ہے۔

۴- ایک اعتراض: کسی شخص میں دیانت، شرافت، ہمدردی، انسانیت کی خدمت جیسے اوصاف نظر آتے ہوں، لیکن عقیدہ صحیح نہ ہو، وہ کیوں نجات نہیں پا سکتا؟

جواب:

۱- جو شخص باصلاحیت، قابل، ماہر ہو لیکن ملک کے آئین کا باغی ہو، وہ کیوں موت کی سزا کا مستحق قرار پاتا ہے؟

۲- اصل چیز واقعی حیثیت تسلیم کرنا ہے۔

مثال: کوئی شخص دنیاوی محسن کو محسن تو مانے مگر انسان تسلیم نہ کرے۔ کیا وہ احسان ماننے والا ہوگا؟

## ۱۱- اسلامی عقائد اور اُن کے دلائل

۱- اسلامی عقائد کو ”دین“ اور عملی احکامات کو ”شریعت“ کہا جاتا ہے۔

۲- اسلامی شریعت (عملی احکامات) کے دلائل چار (۴) ہیں:

۱- قرآن (اللہ کی کتاب)

۲- سنت (حضور ﷺ اور صحابہ کی سنت)

۳- اجماع امت (صحابہ کرام کا یا کسی بھی زمانے کے صحیح العقیدہ علماء کا اتفاق)

۴- مجتہد کا قیاس

لہٰذا جو کچھ اِن دلائل سے ثابت ہے وہ شریعت ہے۔

جو اِن سے ثابت نہیں وہ شریعت نہیں۔

۳- اسلامی عقائد کے دلائل تین ہیں: قرآن، سنت، اجماع۔ قیاس سے عقیدہ ثابت نہیں ہوتا۔

۴- ہمارا دین اور ہماری شریعت صحابہ، ائمہ اور چودہ سو سالہ اہل سنت علماء کے ذریعہ ہم تک پہنچے۔

لہٰذا جو عقیدہ اور عمل اِن سے ملے گا وہ درست، باقی غلط۔

قرآن وسنت کی جو تشریح اِن سے حاصل ہو وہی درست ہوگی۔

## ۱۲-عقائد کی اقسام:

اسلامی عقائد کی دو بڑی قسمیں ہیں:

۱-قطعی:

جو یقینی ذریعے سے ہم تک پہنچیں۔ یعنی نقل کرنے والے ہر زمانے میں اتنے زیادہ لوگ ہوں کہ جنھیں غلطی نہ لگ سکتی ہو۔

اور معنی بھی بالکل واضح ہو۔ نہ کوئی ابہام ہو، نہ کسی تاویل کی گنجائش۔ انھیں اصولی عقائد کہتے ہیں۔ جیسے: توحید، رسالت، قیامت، قرآن پاک کی صداقت، ختم نبوت وغیرہ

۲-ظنی:

جن کا ثبوت پکا ہو اور معنی واضح ہو، وہ اطمینان کے درجہ تک تو پہنچیں، لیکن یقین کے درجے تک نہ پہنچیں۔ یعنی نقل کرنے والے اتنے زیادہ نہ ہوں۔ انھیں ظنی عقائد کہتے ہیں۔ جیسے حیاتِ انبیاء وغیرہ

قطعی عقیدہ کے انکار سے انسان دائرہ اسلام سے نکل کر کافر ہو جاتا ہے۔

ظنی عقیدہ کے انکار سے انسان اہل سنت سے خارج ہو کر گمراہ ہو جاتا ہے۔

## ۱۳-چند اصطلاحات

۱-علم کلام: آسمانی احکامات کی تین قسمیں ہیں: ۱: عقائد ۲: اعمال ۳: اخلاق

عقائد کے علم کو "علم کلام" کہا جاتا ہے۔ پہلے اسے "فقہ اکبر" کہا جاتا تھا۔

۲-تواتر: کسی چیز کو اتنے زیادہ لوگوں کا نقل کرنا اور آگے پہنچانا کہ بھول چوک، غلطی اور جھوٹ کا کوئی امکان باقی نہ رہے۔ اس نقل کرنے کو تواتر کہتے ہیں اور اس طرح نقل ہونے والی چیز کو "متواتر" کہتے ہیں۔

متواتر چیزوں کو علماء کے علاوہ عام مسلمان حتی کہ مسلمانوں کے ملک میں رہنے والے کافر بھی جانتے ہیں۔

۳-قطعی:

تواتر یا اجماع سے ثابت ہونے والی چیز یقینی ہوتی ہے۔ اسی کو قطعی کہا جاتا ہے۔

۴-ضروریاتِ دین:

تواتر سے ثابت شدہ دینی احکام کو ضروریاتِ دین کہا جاتا ہے۔ جیسے توحید، رسالت، نماز، روزہ۔

۵-ظنی:

جس چیز کا ثبوت پکا ہو۔ لیکن یقین کے درجے کا نہ ہو اسے ظنی کہا جاتا ہے۔

## ۱۴-عقائد میں اختلاف کا نتیجہ:

۱-قرآن پاک نے اللہ کی رسی کو مضبوطی سے پکڑنے کا حکم دیا ہے۔ [آل عمران: ۱۰۳]

اللہ کی رسی سے مراد اہل السنۃ والجماعۃ کے عقائد ہیں۔

اِن عقائد سے اختلاف کا نتیجہ اللہ کی رسی سے محرومی ہے۔

۲-قرآن پاک نے فرقہ واریت سے منع کیا ہے۔ [آل عمران: ۱۰۳]

عقائد کے اختلاف سے تفرقہ بازی پیدا ہوتی ہے۔

۳-عقیدہ، امت کی وحدت کی علامت ہے۔

عقائد کے اختلاف سے وحدت ختم ہو کر انتشار وافتراق پیدا ہوتا ہے۔

۴-قطعی عقائد (مثلاً ختم نبوت وغیرہ) میں اختلاف سے انسان اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔

۵-ظنی عقائد (مثلاً عصمتِ انبیاء) میں اختلاف سے اہل سنت سے خارج اور گمراہ ہو جاتا ہے۔

۶-اِس امت کو بہترین امت قرار دیا گیا ہے۔ [آل عمران: ۱۱۰] اِس کی بنیاد صحیح عقائد ہیں۔

عقائد کے اختلاف سے خیر امت سے محرومی ہو جاتی ہے۔

۷-عقیدے کے اختلاف سے صرف راستہ نہیں منزل ہی جدا ہو جاتی ہے۔

## ۱۵-اہل اسلام کی خدمات

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو قربانیاں دیں وہ عقائد کی خاطر ہی تھیں۔

صحابہ کرام اور چودہ سو سالہ امت کی زیادہ تر قربانیاں عقیدے کی خاطر تھیں۔

برصغیر کے اکابر اہل سنت کی خدمات کا بنیادی مقصد بھی عقائد کی حفاظت تھا۔

قیام مدارس کا اصل مقصد: دینی، ایمانی، اعتقادی، اخلاقی، تہذیبی اور معاشرتی تسلسل قائم رکھنا۔ اور یہ عقائد کی حفاظت کے ساتھ ہی ممکن ہے۔

## ۱۶- کتب عقائد کا تعارف

**الفقه الاکبر** — امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ

اردو ترجمہ: البیان الازھر — مولانا صوفی عبدالحمید خان سواتیؒ

**العقيدة الطحاوية** — امام ابوجعفر طحاوی رحمۃ اللہ علیہ

| | |
|---|---|
| المہند علی المفند | مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ |
| عقائد الاسلام | مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| اسلامی عقائد | مولانا ڈاکٹر مفتی عبدالواحد رحمۃ اللہ علیہ |
| عقائد اہل السنۃ والجماعۃ [مدلل] | مولانا مفتی محمد طاہر مسعود |
| اسلامی عقائد ونظریات | مولانا عبدالحق خان بشیر |
| مفصل ومدلل عقائد اہل السنۃ والجماعۃ | مولانا عزیز الرحمٰن حقانی |
| عقائد اہل السنۃ والجماعۃ | مولانا مفتی زین العابدین کرنالوی |

ان کے علاوہ تعلیم الاسلام، بہشتی زیور، تحفۃ المسلمین وغیرہ کتابوں میں بھی عقائد کا بیان موجود ہے۔ مولانا محمد سرفراز خان صفدر، مولانا قاضی مظہر حسین، مولانا محمد یوسف لدھیانوی اور مولانا محمد امین صفدر اوکاڑوی رحمہم اللہ کی کتابیں بھی نہایت مفید ونافع ہیں۔

## ۱۷- اصلاحِ عقائد کا طریقہ:

سیکھنا اور ذہن نشین کرنا۔

روزانہ گھر میں ۵، ۱۰ منٹ عقائد کی کتاب کی تعلیم کے ذریعہ

عقائد کی کتب کسی استاذ سے پڑھنے کے ذریعے

عقائد سے متعلق بیانات سننے کے ذریعے

عقائد کی کتب کے مطالعہ کے ذریعے

## ۱۸- عقائد کی حفاظت کا طریقہ:

صحابہ کرام واہل بیت، ائمہ اربعہ اور چودہ سوسالہ اہل سنت پر بھرپور اعتماد

اپنے زمانہ کے اہل السنۃ والجماعۃ علماء سے وابستگی

صحیح العقیدہ متبع سنت بزرگوں سے اصلاحی تعلق

نیک اعمال کا اہتمام، برے اعمال سے اجتناب

اکابر اہل سنت کے حالات وواقعات کا مطالعہ ومذاکرہ

جدید وقدیم فتنوں سے متعلق معلومات

غلط عقائد اور فرقوں کی پہچان ونشاندہی

## ۱۹- اہل السنۃ والجماعۃ:

ارشادِ نبوی کے مطابق اِس امت میں تہتر (۷۳) فرقے ہوں گے۔

یہ تہتر فرقے وہ ہوں گے جو اپنے آپ کو مسلمان کہلائیں گے۔
لیکن ان میں سے بہتر (۷۲) عقائد کی خرابی کی بنا پر دوزخ میں جائیں گے۔
صرف ایک فرقہ جنت میں جائے گا۔
اُس فرقے کی پہچان اور نشان ''**مَا اَنَا عَلَیۡهِ وَأَصۡحَابِیۡ**'' ہے۔[ترمذی]
یعنی حضور صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا طریقہ۔
اِس فرقے کا نام ''اہل السنۃ والجماعۃ'' ہے۔[تفسیر ابن کثیر: ۱/۵۸۴، قرطبی ۴/۱۶۷، مظہری: ۲/۱۶۶]
یعنی حضور ﷺ کی سنت اور حضور ﷺ کی جماعت کی پیروی کرنے والے۔
فقہ کے چاروں بڑے ائمہ اہل السنۃ والجماعۃ تھے۔
حدیث کے تمام ائمہ امام بخاریؒ، امام مسلمؒ وغیرہ بھی اہل السنۃ والجماعۃ تھے۔
اولیاءِ کرام شیخ عبد القادر جیلانیؒ اور خواجہ معین الدین اجمیریؒ وغیرہ بھی اہل السنۃ والجماعۃ تھے۔
صراطِ مستقیم اور نجات کا راستہ صرف اور صرف اہل السنۃ والجماعۃ کا راستہ ہے۔

**۲۰-سنت و بدعت**

سنت کا لفظی معنی: طریقہ، راستہ، سیرت۔
شرعی معنی: وہ طریقہ جو نبی کریم ﷺ یا صحابہ کرام نے دین کی حیثیت سے جاری کیا۔
بدعت کا لفظی معنی ہے: سابقہ نمونے کے بغیر نئی چیز، نئی بات، نئی رسم
شرعی معنی: ہر وہ نئی چیز جس کی اصل اور بنیاد خیر القرون (خیر کے تین زمانوں: صحابہ، تابعین اور تبع تابعین) میں نہ ہو، اور اس چیز کو دین کا حصہ سمجھا جائے۔
دو چیزوں سے بدعت بنتی ہے: ۱: نئی چیز ہو۔ ۲: اسے دین سمجھا جائے۔
جس نئی چیز کا سبب پہلے سے موجود ہو، لیکن چیز کا ثبوت نہ ہو تو وہ بدعت ہے۔
دین کے لیے نیا کام انتظام کی خاطر ہو، دین کا حصہ نہ سمجھا جائے تو بدعت نہیں۔
جیسے دینی کتب، مدارس، جائز جدید آلات کا استعمال
نئی ایجادات، رہن سہن کے طریقے بدعت نہیں۔
بدعت کی دو قسمیں ہیں: ۱: بدعت فی العقیدہ۔ ۲: بدعت فی العمل۔
کفر و شرک کے بعد سب سے بڑا گناہ بدعت ہے۔
بدعتی کو توبہ کی توفیق نہیں ملتی۔ کیونکہ وہ بدعت کو ثواب سمجھ کر کرتا ہے۔

☆......☆......☆......☆

# حصہ دوم .... عقائد اہل السنۃ والجماعۃ

## ۱- اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات

اللہ تعالیٰ خود بخود موجود ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہمیشہ سے ہیں، ہمیشہ رہیں گے۔

اللہ تعالیٰ تمام اچھی صفات کے مالک ہیں۔

اور تمام کمزوریوں اور بری صفات سے پاک ہیں۔

اللہ تعالیٰ کائنات کی ہر چیز کے خالق ہیں۔

[سورہ فاطر:۱۵۔ سورہ قصص:۸۸۔ سورہ صافات:۱۸۰۔ سورہ رعد:۱۶]

## ۲-توحید باری تعالیٰ:

۱- اللہ تعالیٰ اپنی ذات کے اعتبار سے اکیلے ہیں۔

کوئی اُن کی ذات کا حصہ اور رشتہ دار نہیں۔

۲- اللہ تعالیٰ اپنی صفات کے اعتبار سے اکیلے ہیں۔

خدائی صفات میں کوئی اُن کا شریک نہیں۔

۳- اللہ تعالیٰ خدائی اختیارات کے اعتبار سے بھی اکیلے ہیں۔

کوئی اور خدائی اختیارات کا مالک نہیں۔

۴- اللہ تعالیٰ اپنی عبادات کے اعتبار سے بھی اکیلے ہیں۔

اُن کے علاوہ کوئی عبادت کے لائق نہیں۔

[سورہ اخلاص/۱ ...... بقرہ/۱۶۳ ...... حج/۶۲ ...... قصص/۶۸ ...... بخاری: ۱/۴۳۸]

## ۳- فرشتے اور جنات:

فرشتے اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہیں جو نور سے پیدا ہوئے ہیں۔

فرشتے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی نہیں کرتے۔ اور انسانی ضروریات سے پاک ہیں۔

فرشتے اللہ تعالیٰ کی طرف سے مختلف کاموں پر مقرر ہیں۔

جبرئیل علیہ السلام فرشتوں کے سردار ہیں جو انبیاء کے پاس وحی لاتے تھے۔

جنات اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہیں جو آگ سے پیدا ہوئے ہیں۔

شیطان (ابلیس) بھی ایک جن ہے۔

انسانوں کی طرح جنات بھی اللہ تعالیٰ کی عبادت کے لیے پیدا ہوئے ہیں۔

[بقرہ/۲۸۵]......[تحریم/۶]......[حجر/۲۷]......[انعام/۱۳۰]......[ذاریات/۵۶]......[کہف/۵۰]

## ۴- آسمانی کتابیں:

قرآن پاک، تورات، زبور، انجیل وغیرہ سب آسمانی کتابوں پر ایمان لانا فرض ہے۔

قرآن پاک کے علاوہ کوئی آسمانی کتاب اصلی حالت میں باقی نہیں رہی۔

اَب انسانیت کی نجات صرف قرآن پاک پر عمل کرنے میں ہے۔

قرآن پاک جیسے نازل ہوا تھا، ویسے ہی مکمل محفوظ ہے اور قیامت تک محفوظ رہے گا۔

موجودہ قرآن پاک کو اصلی و مکمل اور غیر تحریف شدہ قرآن نہ ماننے والا مسلمان نہیں رہتا۔

[مائدہ/۴۶]۔[مائدہ/۴۴]۔[نساء/۱۶۳]۔[بقرہ/۷۵]۔[بخاری:۲/۱۰۹۴]۔[حجر/۹]

## ۵- انبیاء اور رسول علیہم السلام:

اللہ تعالیٰ نے جتنے بھی نبی اور رسول بھیجے سب پر ایمان لانا فرض ہے۔

نبی اللہ تعالیٰ کے بندے اور انسان (بشر) ہوتے ہیں۔

سب نبی معصوم ہیں۔ یعنی ان سے کوئی گناہ نہیں ہوتا۔ نبیوں کے علاوہ کوئی انسان معصوم نہیں۔

علم اور مرتبہ میں نبی پوری امت سے افضل ہوتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ کے بعد مخلوق میں سب سے افضل حضرت محمد ﷺ ہیں۔

آپ ﷺ سب نبیوں کے سردار ہیں۔

کسی بھی نبی کی توہین کرنے والا واجب القتل ہے۔

تمام نبی وفات کے بعد اُسی طرح نبی ہیں جیسے وفات سے پہلے تھے۔

سب نبیوں کا دین ایک ہے، لیکن شریعتیں الگ الگ ہیں۔

[نحل/۳۶]۔[نساء/۱۳۶]۔[نحل/۳۵]۔[آل عمران/۱۷۹]۔[سبا/۲۸]

## ۶- کلمہ اسلام:

اسلام کے کلمہ کے صرف دو جز ہیں: لا الہ الا اللہ، اور محمد رسول اللہ۔

اِس کلمہ کے الفاظ یا معنی و مفہوم میں کمی بیشی یا تبدیلی کرنے والا مسلمان نہیں رہتا۔

[صافات/۳۵]۔[فتح/۲۹]۔[بخاری:۱/۶]۔[کنز العمال:۱/۱۵]۔[ترمذی/]

## ۷- ختم نبوت:

آنحضرت ﷺ آخری نبی ہیں، آپ کے بعد کسی کو نبوت نہ ملی ہے نہ ملے گی۔

آپ ﷺ کے بعد نہ کوئی معصوم ہوگا۔ نہ کسی پر شرعی احکامات کی وحی اترے گی۔

آپ ﷺ کے بعد نبوت کا دعویٰ کرنے والا اور اُسے مسلمان سمجھنے والا کافر و مرتد ہے۔

جو شخص اِن دونوں کے کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر اور مرتد ہے۔

[احزاب/۴۰]۔[ترمذی:۲/۴۵]

## ۸- حیات و نزول عیسیٰ علیہ الصلوٰۃ السلام:

حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی اللہ کے بندے اور رسول ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے انھیں والد کے بغیر اپنی قدرت سے پیدا فرمایا۔

پھر نبی بنایا اور پھر زندہ آسمان پر اٹھالیا۔ وہ آسمان پر زندہ موجود ہیں۔

قیامت سے پہلے نازل ہو کر دجال کو قتل کریں گے۔

پھر اُن کی وفات ہوگی اور وہ نبی ﷺ کے روضہ اقدس میں دفن ہوں گے۔

حیاتِ عیسیٰؑ کا عقیدہ قرآن پاک اور متواتر احادیث سے ثابت ہے، اس لیے اس کا منکر کافر ہے۔

[آل عمران/۵۹]۔[نساء/۱۵۷]۔[مسلم:۱/۸۷]۔[مشکوۃ:۲/۴۸۰]

## ۹- حیاتِ انبیاء علیہم السلام:

انبیاء کرام وفات کے بعد اپنی زمینی قبروں میں زندہ ہوتے ہیں۔

نمازیں بھی پڑھتے ہیں۔

اُن کے دنیا والے جسموں کے ساتھ اُن کی روحوں کا مضبوط تعلق ہوتا ہے۔

جو درود و سلام قبر کے پاس پڑھا جائے، وہ خود سنتے ہیں اور جواب بھی دیتے ہیں۔

[بقرہ/۱۵۴]۔[آل عمران/۱۶۹]۔[مسند ابو یعلی:۳/۲۱۶]۔[کنز العمال:۱/۴۹۲]

## ۱۰- زیارت روضہ اطہر:

آنحضرت ﷺ کے روضہ مبارک کی زیارت کرنا بڑا ثواب ہے۔

مدینہ منورہ جانے والے کے لیے مسجد نبوی کے بجائے روضہ مبارک کی نیت کرنا افضل ہے۔

حج کے لیے مکہ جانے والوں پر روضہ کی زیارت کے لیے مدینہ کا سفر کرنا واجب کے قریب ہے۔

[معجم کبیر للطبرانی:۱۲/۲۲۵]

## ۱۱- معجزات وکرامات:

جو کام عام طور پر انسان نہ کرسکتا ہو، اگر نبی کر دکھائے تو اُسے معجزہ کہتے ہیں۔
اور اگر کوئی صحابی یا ولی کر دکھائے تو اسے کرامت کہتے ہیں۔
معجزہ اور کرامت دونوں حقیقت میں اللہ تعالیٰ ہی اپنی قدرت سے دکھاتے ہیں۔
معتبر ذرائع سے ثابت شدہ معجزات وکرامات برحق ہیں۔
بہت سے معجزات کا ذکر قرآن پاک میں موجود ہے۔لہٰذا معجزات کا انکار قرآن کا انکار ہے۔
[ہود:۶۴]۔[انبیاء:۶۹]۔[اسراء:۱]۔[نمل:۴۰]

## ۱۲- مسئلہ توسل:

دعا میں اللہ تعالیٰ کو انبیاء، صحابہ اور زندہ یا وفات شدہ نیک لوگوں کا واسطہ دینا جائز ہے۔
[بخاری:۱/۱۳۷]۔[فتح الباری:۳/۱۵۱]

## ۱۳- شفاعت اور دعا کی درخواست:

آنحضرت ﷺ کی قبر کے پاس حاضر ہو کر دُعا کی درخواست کرنا، جائز ہے۔
اور یہ کہنا بھی جائز ہے کہ: اللہ تعالیٰ سے میری مغفرت کی شفاعت فرمائیں۔
[مسند ابویعلی:۳/۲۱۶]۔[کنز العمال:۱/۴۹۲]۔[نساء/۶۴]

## ۱۴- سماع صلوۃ وسلام:

نبی کریم ﷺ کی قبر مبارک کے پاس جو درود پڑھا جائے وہ آپ خود سنتے ہیں۔
جو دُور سے پڑھا جائے وہ فرشتے پہنچاتے ہیں۔
سب سے افضل درود پاک درودِ ابراہیمی ہے جو نماز میں پڑھا جاتا ہے۔
[کنز العمال:۱/۴۹۲]۔[ابوداؤد:۱/۲۸۶]

## ۱۵- حجیت حدیث وسنت:

قرآن پاک کی طرح نبی کریم ﷺ کی سنت بھی شرعی دلیل ہے۔
جو حدیث یقینی درجے کی ہو اس کے مطابق عقیدہ اور عمل اپنانا واجب ہے۔
قرآن پاک میں مسلمانوں کو سنت پر عمل پیرا ہونے کا حکم دیا گیا ہے۔
سنت کو چھوڑ دینا گناہ ہے۔اور سنت کا مذاق اڑانا کفر ہے۔
[آل عمران/۳۲]

## ۱۶-خلافت راشدہ:

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے مہاجر صحابہ سے خلافت کا وعدہ فرمایا تھا۔

اِس وعدے والی خلافت کو ’’خلافتِ راشدہ‘‘ کہتے ہیں۔

نبی کریم ﷺ نے خلافتِ راشدہ کی مدت تیس سال بیان کی ہے۔

خلفائے راشدین چار ہیں: (حضرت ابوبکر صدیق، حضرت عمر فاروق، حضرت عثمان غنی اور حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہم) اِنھیں خلفائے اربعہ بھی کہتے ہیں۔

حضور ﷺ نے خلفائے راشدین کی سنت کو اپنی سنت کی طرح لازم قرار دیا ہے۔

[نور/۵۵]۔[ابوداؤد:۲/۲۹۰]۔[ابوداؤد:۲/۲۹۳]

## ۱۷-صحابہ کرام رضی اللہ عنہم:

اللہ تعالیٰ نے حضور ﷺ کے لیے صحابہ کرام کو خود منتخب فرمایا۔

اللہ تعالیٰ اُن سے راضی ہیں۔اور وہ اللہ تعالیٰ سے راضی ہیں۔

تمام صحابہ کامل ایمان والے، متقی، عادل، راشد اور پکے جنتی ہیں۔

صحابہ کرام دنیا میں کسی گناہ پر باقی رہنے اور آخرت کے ہر قسم کے عذاب سے ’’محفوظ‘‘ ہیں۔

صحابہ کرام حق کا معیار اور ہدایت کا نمونہ ہیں۔

کسی کو اُن پر تنقید کرنے کا حق نہیں ہے۔

صحابہ کرام میں سب سے افضل حضرت ابوبکر صدیق ؓ ہیں۔

صحابہ کرام کے آپس کے اختلافات حق و باطل کے نہیں اجتہادی اختلاف ہیں۔

اُن میں سیاسی، انتظامی اور فقہی اختلاف ممکن ہے، بد دیانتی کا اختلاف ممکن نہیں۔

صحابہ کا کوئی عمل بدعت نہیں ہوسکتا۔بدعت کی حد صحابہ کے بعد شروع ہوتی ہے۔

[انفال/۷۴]۔[توبہ/۱۰۰]۔[حدید/۱۰]۔[بقرہ/۱۳۷]۔[مجمع الزوائد:۱۰/۲۰]۔[مسلم:۲/۳۱۰]

[ترمذی:۲/۷۰۶]۔[مصنف عبدالرزاق:۱۰/۲۹۶]

## ۱۸-اہل بیت عظام رضی اللہ عنہم:

نبی کریم ﷺ کے اہل بیت (بیویاں، بیٹے، چاروں بیٹیاں، تینوں داماد، ان کی اولادیں اور آپ کے دوسرے مسلمان رشتے دار) بھی صحابی ہیں۔اِس لیے صحابہ والے تمام فضائل اُن کو بھی حاصل ہیں۔

آپ ﷺ کی بیویاں سب ایمان والوں کی مائیں ہیں۔

آپ ﷺ کی بیویاں دنیا کی تمام عورتوں سے افضل اور پاکیزہ خواتین ہیں۔
حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جنت کی خواتین کی سردار ہیں۔
حضرت حسنؓ وحسینؓ جنت کے جوانوں کے سردار ہیں۔
صحابہ کی طرح اہل بیت سے محبت رکھنا بھی ضروری ہے۔

[احزاب/۳۲]۔[ترمذی:۶۹۹/۲]
[مستدرک حاکم:۳۳۴/۲]۔[بخاری:۵۳۲/۱]

## ۱۹-عذابِ قبر:

دنیا عمل کی اور آخرت ہمیشہ رہنے کی جگہ ہے۔دونوں کے درمیان انتظار گاہ ہے۔
اس انتظار گاہ کو جگہ کے لحاظ سے قبر اور وقت کے لحاظ سے برزخ کہتے ہیں۔
قبر کا حقیقی معنی: وہ زمینی گڑھا جس میں انسان کو دفن کیا جاتا ہے۔
قبر کا مجازی معنی: انسانی جسم کے اجزاء جہاں موجود ہوں، وہی اس کی قبر ہے۔
انسان کی وفات سے لے کر قیامت تک کے زمانے کو عالم برزخ کہتے ہیں۔
وفات کے بعد نیکوں کی روحیں علیین میں اور بُروں کی روحیں سجین میں ہوتی ہیں۔
عالم برزخ میں روح کا جسم کے ساتھ کچھ نہ کچھ تعلق ضرور رہتا ہے۔
اس تعلق کی وجہ سے ایک حیات اور زندگی ہوتی ہے۔
اس زندگی کو قبر کی زندگی اور برزخ کی زندگی کہتے ہیں۔
اس زندگی کی وجہ سے قبر کی راحت یا عذاب جسم اور روح دونوں کو محسوس ہوتا ہے۔
قبر کے عذاب یا ثواب کے لیے جسمانی ڈھانچے کا باقی رہنا ضروری نہیں۔
قبر کے اندر عذاب وثواب کا عقیدہ قرآن اور متواتر احادیث سے ثابت ہے۔

[غافر:۴۵،۴۶]۔[نوح:۲۵]۔[مومنون:۴۶]۔[بخاری:۱۸۳/۱]۔[مسلم:]۔[ترمذی:۵۲۴/۲]

## ۲۰-قیامت:

انسان اِس دنیا کا جز ہے۔انسان کی موت دنیا کی جزوی موت ہے۔
ایک وقت آئے گا جب دنیا کی کلی موت واقع ہو جائے گی۔وہی قیامت ہے۔
انسانوں کو ان کے اچھے اور برے اعمال کا بدلہ دینے کے لیے قیامت قائم ہوگی۔
صور پھونکا جائے گا، دنیا کا نظام ختم ہو جائے گا، میدانِ حشر میں جمع ہوں گے۔

ترازو قائم ہوگا۔ حساب کتاب ہوگا۔ پل صراط اور حوضِ کوثر ہوگا۔

ایمان والوں کے لیے مختلف قسم کی سفارشیں ہوگی۔

اور پھر جنت یا دوزخ میں ہمیشہ رہنا ہوگا۔

[حج:۷]۔[زمر:۶۸]۔[اعراف:۸]۔[مریم:۷۱]۔[بخاری:۹۷۳/۲]۔[کوثر:۱]

[آل عمران:۱۳۳]۔[بقرہ:۲۴]

## ۲۱-تقدیر:

کائنات میں جو کچھ ہوا، یا ہوگا، سب کچھ پہلے سے اللہ تعالیٰ کے علم میں تھا۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے کامل علم کے مطابق سب کچھ لوح محفوظ پر پہلے ہی لکھ دیا تھا۔

انسان اپنے اختیار سے عمل کرتا ہے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کو پہلے سے اُس کا علم ہے۔

اِسے تقدیر کہتے ہیں۔ اِس پر ایمان لانا فرض ہے۔

[قمر:۴۹]۔[بقرہ:۱۱۷]۔[احزاب:۳۸]

## ۲۲-اِجماعِ امت:

کسی زمانے کے تمام صحیح العقیدہ علماء کسی بات پر اتفاق کرلیں تو اسے ''اجماعِ امت'' کہتے ہیں۔

قرآن وسنت کی روشنی میں امت کا اجماع بھی شریعت کی ایک دلیل ہے۔

جس مسئلہ پر اجماع ہو چکا ہو اس سے اختلاف کرنے کی اجازت نہیں۔

غیر اجماعی مسائل میں امت کے سوادِ اعظم یعنی جمہور علماء کی پیروی کا حکم ہے۔

[نساء/۱۱۵]۔[بقرہ/۱۴۳]۔[ترمذی/]

## ۲۳-اجتہاد وتقلید:

اجتہاد کا لغوی معنی: کوشش کرنا۔ تقلید کا لغوی معنی: ماننا، پیروی کرنا۔

اجتہاد کا شرعی معنی: مجتہد عالم غیر واضح دینی مسئلہ کا حکم معلوم کرنے کی کوشش کرے

نبی ﷺ نے اور صحابہ نے بھی بہت سے معاملات میں اجتہاد کیا۔

تقلید کا شرعی معنی: ناواقف آدمی مجتہد کا قول مان لے۔ یہ سوچ کر کہ اس نے دلیل کے مطابق مسئلہ بتایا ہے۔ اور اُس سے دلیل کا مطالبہ نہ کرے۔

اجتہاد اور تقلید کا مقصد: ذاتی رائے پر چلنے کے بجائے قرآن وسنت کی پیروی۔

بعض صحابہ کرام بھی دوسرے صحابہ کی تقلید کرتے تھے۔

جو احکام قرآن وسنت اور اجماع صحابہ میں واضح ہوں اُن میں اجتہاد نہیں کیا جاتا۔

اور جو احکام واضح نہ ہوں ان میں مجتہدین اجتہاد کرتے ہیں۔
امام اعظم ابوحنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ اور امام احمد بن حنبلؒ برحق مجتہد ہیں۔
جو خود مجتہد نہ ہو اس کے لیے اِن میں سے کسی ایک کی تقلید (تقلید شخصی) کرنا واجب ہے۔

[نساء/۸۳]۔[مسند احمد، ابوداود، ترمذی/]

## ۲۴-تصوف وطریقت:

دین کے تین بڑے شعبے ہیں: عقائد، اعمال اور اخلاق۔
عقائد علم کلام سے، عملی مسائل فقہ سے اور اخلاق تصوف سے معلوم ہوتے ہیں۔
دل کی صفائی اور پاکیزگی کے لیے اللہ والوں کے ہاتھ پر بیعت کی جاتی ہے۔
اسے تصوف وسلوک کہتے ہیں۔
تصوف کے چاروں سلسلے (نقشبندی، چشتی، قادری، سہروردی) برحق ہیں۔
[الاعلیٰ/۱۴]۔[انعام/۱۲۰]۔[آل عمران/۱۶۴]۔[ممتحنہ/۱۲]۔[مسلم:۱/۵۵]

☆......☆......☆......☆

**فہرست شمارہ: 128/129......اکتوبر، نومبر 2021ء......ربیعین ۱۴۴۳ھ**